آیات نمبر 11 تا 22: پچھلی آیات میں نافرمان لوگوں کے انجام اور نیک لوگوں کے اعمال کا تذکرہ تھا۔ اِن آیات میں اُن اطاعت گزار لوگوں کے اعمال کے صلہ میں نعمتوں سے بھرے جنت کے باغوں کی بشارت۔

فَوَقٰىهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَ لَقّٰىهُمْ نَضْرَةً وَّ سُرُوْرًا ﴿۱۱﴾ سو اس کے صلہ میں اللہ ان لوگوں کو اس دن کی سختی سے بچالے گا اور ان کے چہروں کو تروتازگی اور ان کے دلوں کو خوشی و مسرت سے بہرہ مند کرے گا وَ جَزٰىهُمْ بِمَا صَبَرُوْا جَنَّةً وَّ حَرِيْرًا ﴿۱۲﴾ اور ان کے صبر واستقلال کے بدلے میں انہیں جنت اور ریشمی لباس عطا کرے گا مُّتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا عَلَى الْاَرَآئِكِ ۚ لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّ لَا زَمْهَرِيْرًا ﴿۱۳﴾ وہاں وہ اونچی مسندوں پر تکیے لگائے بیٹھے ہوں گے، نہ انہیں دھوپ کی گرمی ستائے گی نہ سردی کی شدت وَ دَانِيَةً عَلَيْهِمْ ظِلٰلُهَا وَ ذُلِّلَتْ قُطُوْفُهَا تَذْلِيْلًا ﴿۱۴﴾ جنت کے درخت ان پر سایہ کئے ہوں گے اور اِن کے پھل ہر وقت اُن کی دسترس میں ہوں گے وَ يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِاٰنِيَةٍ مِّنْ فِضَّةٍ وَّ اَكْوَابٍ كَانَتْ قَوَارِيْرَاۡ ﴿۱۵﴾ قَوَارِيْرَاۡ مِنْ فِضَّةٍ قَدَّرُوْهَا تَقْدِيْرًا ﴿۱۶﴾ چاندی کے برتن اور شیشے کے گلاس لئے خدام ان کے گرد گردش کرتے ہوں گے اور وہ شیشہ بھی ایسا جو چاندی کی مانند ہو گا اور جنہیں خدام نے مناسب انداز سے بھرا ہو گا وَ يُسْقَوْنَ فِيْهَا كَاْسًا كَانَ مِزَاجُهَا زَنْجَبِيْلًا ﴿۱۷﴾ ان کو وہاں ایسی شراب کے جام پلائیں جائیں گے جس میں زنجبیل کی آمیزش ہو گی عَيْنًا فِيْهَا

تُسَمّٰى سَلْسَبِيْلًا ۝١٨ یہ جنت کا ایک چشمہ ہوگا جسے سلسبیل کہا جاتا ہے وَ يَطُوْفُ
عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُوْنَ ۚ اِذَا رَاَيْتَهُمْ حَسِبْتَهُمْ لُؤْلُؤًا مَّنْثُوْرًا ۝١٩
ان کی خدمت کے لئے ایسے غلمان گردش میں ہوں گے جو ہمیشہ ایک ہی سن پر رہیں
گے، جب تم ان کو دیکھو گے تو ان کو بکھرے ہوئے موتی گمان کرو گے وَ اِذَا
رَاَيْتَ ثَمَّ رَاَيْتَ نَعِيْمًا وَّ مُلْكًا كَبِيْرًا ۝٢٠ جنت میں جدھر دیکھو گے ہر طرف
بکثرت بکھری ہوئی نعمتیں اور ایک بڑی سلطنت کا ساز و سامان دیکھو گے عٰلِيَهُمْ
ثِيَابُ سُنْدُسٍ خُضْرٌ وَّ اِسْتَبْرَقٌ ۫ وَّ حُلُّوْٓا اَسَاوِرَ مِنْ فِضَّةٍ ۚ وَ سَقٰىهُمْ
رَبُّهُمْ شَرَابًا طَهُوْرًا ۝٢١ ان کے جسموں پر باریک ریشم کے سبز لباس اور اطلس و
دیبا کے کپڑے ہوں گے، انہیں چاندی کے کنگن پہنائے جائیں گے، اور ان کا رب
انہیں نہایت پاکیزہ مشروب پلائے گا اِنَّ هٰذَا كَانَ لَكُمْ جَزَآءً وَّ كَانَ
سَعْيُكُمْ مَّشْكُوْرًا ۝٢٢ ان سے کہا جائے گا کہ یہ سب کچھ تمہارے اعمال کا صلہ ہے
اور تمہاری محنت قبول کرلی گئی رکوع [۱]